# مہلک بیماریوں کا علاج

(برص، جذام، بواسیر، گردہ، پتھری، فالج، شوگر، بلڈ پریشر، پاگل پن جنون)

ملک التحریر علامہ محمد یحییٰ انصاری اشرفی

شیخ الاسلام اکیڈمی حیدر آباد

مکتبہ انوار المصطفیٰ 23-2-75/6 مغلپورہ۔حیدر آباد

Rs. 8



﴿اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْم﴾
اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتا ہوں شیطان مردُود سے

## برص (سفید داغ) اور جذام (کوڑھ) کا علاج :

برص (سفید داغ) نہایت ہی پریشان کن بیماری ہے مرض پھیلنے اور بڑھنے لگے تو یہ بیماری ناقبل علاج ہو جاتی ہے اس بیماری کا قابلِ تشفی کوئی علاج نہیں ہے اس بیماری کے اسباب بھی معلوم نہیں۔ اس لئے کسی کو نہ تو اس سے بچنے کی کوئی ترکیب بتائی جا سکتی ہے اور نہ ہی اس کو شفا کا اطمینان دلایا جا سکتا ہے بعض مرتبہ اپنے آپ کبھی ٹھیک ہو جاتے ہیں اور کچھ میں مرض وقت کے ساتھ ساتھ بڑھتا چلا جاتا ہے۔ برص خراب بیماری ہے جو بدن کے حسن و جمال کو بالکل ملیا میٹ کر دیتی ہے یہ خون کی خرابی کی وجہ سے ہوتا ہے کبھی یہ مرض مچھلی کھا کر دودھ پی لینے سے ہو جاتا ہے۔

(☆) دانت سے ناخن نہ کاٹنا چاہئے کہ مکروہ ہے اور اس میں مرض برص پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔ (عالمگیری)

(☆) برص اور جذام کے علاج میں یہ دُعا نہایت ہی مفید اور مجرب ہے



اس دُعا کی برکت سے مریض کو شفایابی ہوتی ہے : **اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبَرَصِ وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَسَيِّءِ الْاَسْقَامِ** (نسائی) اے اللہ ! مجھے پناہ دے، برص سے، اور دیوانگی سے اور جذام (کوڑھ) سے اور تمام بُری اور موذی بیماریوں سے۔

(☆) سورۂ کہف کو ہمیشہ پڑھنے والا برص و جذام اور بلا خصوصاً دجّال کے فتنوں سے محفوظ رہے گا۔ (مسلم)

(☆) اگر کسی شخص کو برص یا جذام (کوڑھ) ہو جائے تو وہ ایام بیض چاند کی ۱۳۔۱۴۔۱۵ کو روزے رکھے اور افطار کے بعد مسلسل **یَامَجِیْدُ** کو نمازِ عشاء تک پڑھتا رہے ان شآء اللہ تین دن میں اس کا اثر ہوگا۔

(☆) سورۂ بیّنہ برص اور یرقان کا خاص علاج ہے۔ اگر کسی شخص کو برص (سفید دھبّے) ہو جائے تو وہ ایام بیض چاند کی ۱۳۔۱۴۔۱۵ کو روزے رکھے اور نمازِ عصر کے بعد سے افطار تک سورۂ بیّنہ پڑھتے رہیں ان شآء اللہ تین دن میں بہت فائدہ ہوگا۔ سورۂ بیّنہ پڑھ پڑھ کر برص و یرقان والے پر دَم کریں اور لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ کھانے پر دونوں وقت یہ سورت



پڑھ کر دم کر کے کھلائیں ان شآء اللہ بہت زیادہ فائدہ ہوگا۔

(☆) اگر کسی کو برص (سفید دھبّے) ہو جائے تو وہ صبح شام سفید دَھبوں پر کلونجی کا تیل لگائے اور (۱۵) منٹ سورج کی دھوپ میں ٹھہرے ان شآء اللہ چند دنوں میں بہت فائدہ ہوگا۔ سورج کی روشنی میں وٹامن ڈی ہوتا ہے جو برص کے مریضوں کے لئے بہت ضروری ہوتا ہے۔

☆ انبیائے کرام کے اجسام کا برص و جذام وغیرہ ایسے امراض سے جو مخلوق کے لئے باعثِ **تنفر** اور نفرت وَ دُوری کا بہانہ بن سکے، پاک ہونا ضروری ہے۔ اسی لئے علمائے کرام فرماتے ہیں کہ چھ باتیں کسی نبی میں نہیں پائی جاتیں : (۱) ولد الزنا ہونا (۲) بدصورتی (۳) بے عقلی (۴) بُزدِلی (۵) پَست ہمتی (۶) نامردُمی

## حیض و نفاس کی حالت میں جماع کرنے سے مہلک بیماریوں کا خطرہ

شریعت نے جماع کرنے (Sexual Intercourse) اور نسل انسانی کے

بیج (Sperm) کو اس کے کھیت (Vagina) میں ڈالنے کا ایک وقت مقرر کیا ہے ارشادِ ربّانی ہے ﴿وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْمَحِيْضِ ۚ قُلْ هُوَ اَذًى فَاعْتَزِلُوا النِّسَآءَ فِى الْمَحِيْضِ وَلَا تَقْرَبُوْهُنَّ حَتّٰى يَطْهُرْنَ ۚ فَاِذَا تَطَهَّرْنَ فَاْتُوْهُنَّ مِنْ حَيْثُ اَمَرَكُمُ اللّٰهُ ﴾ (البقرہ/۲۲۲) 'اور لوگ آپ سے حیض کا حکم دریافت کرتے ہیں آپ کہہ دیجئے کہ وہ ایک طرح کی گندگی ہے پس تم عورتوں کو حیض کے دوران چھوڑے رہو '۔
جو شخص حالت حیض ونفاس میں اپنی بیوی سے ہمبستری کر بیٹھے تو اُسے اِس گناہ کا کفارہ سچی توبہ کے ذریعے دینا چاہئے۔ اللہ تعالیٰ سے توبہ اور استغفار کرتے رہنا چاہئے اور اپنے اس فعل پر ہر وقت نادم رہنا چاہئے۔
حیض کی حالت میں صحبت حرام و ناجائز ہے مرد و عورت دونوں کی صحت کے لئے نقصاندہ ہے کیونکہ حیض کے گندے خون میں زہریلا مادّہ اور طرح طرح کے مہلک جراثیم ہوتے ہیں جو مرد اور عورت دونوں کی صحت کو غارت کردیتے ہیں جنابت سے غسل نہ کرنا مرض برص (Vitiligo) پیدا کرتا ہے اور بحالت حیض جماع کرنے سے جذام (Leprosy) کا خطرہ ہے



حیض کا خون گندہ بھی ہے اور اس سے نفرت بھی آتی ہے نیز اس حالت میں جماع کرنے سے عورت کو تکلیف، مرد کو آتشک اور اس جماع کی اولاد کے کوڑھی اور بے غیرت اور بے حیاء ہونے کا سخت اندیشہ ہے اس لئے اُسے اذیٰ (گندی، ناپسندیدہ اور تکلیف دہ چیز) کہا گیا۔ حالت حیض ونفاس میں بیوی سے ہمبستری کرنا بیماریاں پیدا کرنے کا ذریعہ بنتا ہے۔
عورت کے اعضاء تناسل (Private Parts) میں درد والم پیدا ہونا جس سے بسا اوقات رحم (Uterus) اور اندرونی اعضاء نسوانی (Internal Parts) میں سوزش و التہابات پیدا ہو جاتے ہیں یا یہ کیفیت بچہ دانی (Womb/Uterus) میں پیدا ہو جاتی ہے جس سے عورت کی صحت کو سخت نقصان پہنچتا ہے اور بسا اوقات اس کی وجہ سے بچہ دانی تلف ہو جاتی ہے اور عورت بانجھ (Unproductive Woman/Barren) ہو جاتی ہے۔
ایسی حالت میں جماع کرنے سے حیض وغیرہ کا فاسد مادہ مرد کے عضو تناسل (Penis) میں داخل ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے سوزش اور سیلان کی طرح پیپ آنا شروع ہو جاتا ہے اور بسا اوقات یہ مرض خصیتین



(Testicle, Spermacy) تک پہنچ جاتا ہے اور ان کو بھی نقصان پہنچاتا ہے اور اس کی وجہ سے مرد بانجھ بھی ہو جاتا ہے اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ اگر عورت کے خون میں آتشک کے جراثیم موجود ہوں تو یہ مرض مرد کو بھی لاحق ہو جاتا ہے۔ صحت کمزور ہو جاتی ہے۔

**علاج شوگر (ذیابیطس) :** شوگر ایک ایسا مرض ہے کہ جس میں انسان اندر ہی سے کھوکھلا ہو جاتا ہے کیونکہ لبلبہ کام کرنا چھوڑ دیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کو **یَامُحِیُّ** کی صفت سے پکارنے کی وجہ سے لبلبہ میں اللہ تعالیٰ دوبارہ قوت پیدا کر دیتا ہے اور وہ پھر کام کرنے لگتا ہے لہذا شوگر کے مریضوں کو **یَامُحِیُّ** کا وِرد بہت اچھا ہے۔ شوگر کے مریض کو چاہئے کہ اس اسم کو روزانہ ۶۲۵۰ مرتبہ ۸۰ دن تک پڑھے۔ اللہ بہتر کرے گا۔
(☆) **یَابَارِیُ** شوگر کا مفید رُوحانی علاج ہے اگر اس کے ساتھ **مَحِیِی** کا لفظ ملا لیا جائے تو اس کے اثرات اور قوی ہو جاتے ہیں اس لئے جس شخص کو شوگر ہو اُسے چاہئے کہ **یَابَارِیُ الْمُحِیُ** (۱۱۰۰۰) مرتبہ



روزانہ پڑھے اور (۴۰) دن تک یہ پڑھائی جاری رکھے ان شاء اللہ جسم کا بگڑا ہوا لبلبہ درست ہو کر کام کرنا شروع کر دے گا' مگر ہر روز پڑھائی کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور میں شفایابی کی دُعا کرنا ضروری ہے۔
(☆) یہ دُعا (۷۵) دن تک بلاناغہ تین مرتبہ شام کے وقت پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیا کریں ان شآء اللہ شوگر کا مرض جاتا رہے گا :
﴿وَقُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِیْرًا ﴾ (بنی اسرائیل/۸۰) اور عرض کیجئے کہ اے میرے رب تو مجھے (جہاں بھی داخل فرمائے) پسندیدہ طریقے سے داخل فرما اور مجھے (جہاں سے بھی باہر لائے) پسندیدہ طریقے سے باہر لائے۔ اور مجھے اپنی طرف سے وہ غلبہ عطا فرما جو (میرے لئے) مددگار رہو
(☆) صبح کو ادرک کے عرق میں شہد ملا کر بڑا ایک چمچہ چاٹ لیں۔ دوپہر کو دودھ یا چائے میں شہد ملا کر پیئیں' شام کو کلونجی ایک چٹکی ایک چمچہ شہد میں ملا کر استعمال کریں ان شآء اللہ (۱۰) دن میں شوگر اعتدال پر آجائے گی۔ گیہوں اور جَو کا دلیہ کھائیں۔ (عملیات اشرفی)

## بواسیر، شوگر اور بلڈ پریشر سے بچنے کا عمل :

یہ امراض بہت موذی ہیں جسے لگ جاتے ہیں پھر جانے کا نام نہیں لیتے۔ اس لئے بزرگوں نے فرمایا ہے کہ ایسے موذی امراض سے حفظ ماتقدم بچنے کے لئے **یَا مَالِكُ یَاقُدُّوْسُ** کو روزانہ بعد نماز فجر ۳۳ بار، بعد نماز مغرب ۳۳ بار پڑھتے رہنا بہت مفید ہے۔ جو شخص باقاعدگی سے اس کا وِرد جاری رکھے گا وہ ان شاء اللہ ان موذی امراض میں مبتلا نہیں ہوگا۔

**بواسیر کا علاج :** خونی یا بادی بواسیر کے لئے ان مبارک آیتوں کو روزانہ (۱۷) مرتبہ پڑھنا نہایت مفید عمل ہے ﴿**اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ۚ وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ ۚ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۚ يُدْخِلُ مَنْ يَّشَآءُ فِيْ رَحْمَتِهٖ**﴾ (الدہر/۳۰) بیشک یہ (آیتیں) نصیحت ہیں تو جو چاہے اپنے رب کی طرف راستہ اختیار کرے، اور تم نہیں چاہ سکتے جب تک اللہ نہ چاہے، بیشک اللہ بڑا علم والا بہت حکمت والا ہے اپنی رحمت میں شامل فرماتا ہے جسے چاہے۔



(☆) **یَامَجِیْدُ** کا وظیفہ بواسیر کے علاج کے لئے بہت بے نظیر ہے لہذا جو اس مرض میں مبتلا ہو اُسے چاہئے کہ ایام بیض چاند کی ۱۳-۱۴-۱۵ کو روزے رکھے اور افطار کے وقت **یَامَجِیْدُ** کثرت سے پڑھے ان شآء اللہ بواسیر سے نجات کا کوئی نہ کوئی ذریعہ بن جائے گا۔

(☆) ہر روز دو رکعت نفل نماز پڑھے، پہلی رکعت میں بعد الحمد و سورہ کے **اَسْتَغْفِرُ اللّٰهِ رَبِّیْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ** ایک بار پڑھے، چند روز ایسا کرنے سے ان شآء اللہ اس موذی مرض سے نجات مل جائے گی پڑھنے کا وقت بعد طلوع آفتاب بہتر ہے۔

**ہائی بلڈ پریشر کا علاج :** ہائی بلڈ پریشر کی حالت میں (۷) مرتبہ پانی پر یہ وظیفہ دم کر کے پئیں ان شآء اللہ ہائی بلڈ پریشر نارمل رہے گا:

**یَاحَیُّ قَبْلَ كُلِّ شَیْءٍ یَاحَیُّ بَعْدَ كُلِّ شَیْءٍ**

(☆) بلڈ پریشر کو اعتدال میں رکھنے کی غرض سے چاہئے کہ ہر نماز کے بعد (۴۱) مرتبہ **بسم اللہ الرحمن الرحیم** پڑھے۔ صبح نہار منہ باوضو



حالت میں (۴۱) مرتبہ **بسم اللہ الرحمن الرحیم** پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پانی پی لے۔

(☆) یہ وظیفہ ہر قسم کی بیماری کے لئے بہت اکسیر ہے خاص طور پر شوگر، بلڈ پریشر اور فالج میں (۳۰۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھیں یا (۱۱۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے گیارہ دن تک مریض کو پلائیں ان شآء اللہ اس کی طبیعت بہتر رہے گی: **یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَآئِهٖ یَاحَیُّ**

(اے ہمیشہ زندہ رہنے والے! تیری بادشاہت میں تیرے سوا کوئی زندہ اور باقی رہنے والا نہیں، اے زندہ!)

## مہلک بیماریوں سے نجات پانے کی دُعا :

﴿**(رَبِّ) اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ**﴾ (انبیاء/۸۳)

اے میرے رب ! مجھ کو سخت تکلیف پہنچی اور تو سب مہربانوں سے بڑھ کر مہربان ہے (تو میرے حال پر رحم فرما اور مجھ کو شفا دے)۔

یہ ایوب علیہ السلام کی دُعا ہے جب آپ سخت جسمانی آزار میں مبتلا تھے



جسمانی اذیت دینے والی کوئی بھی بیماری ہو اس دُعا کی مداومت سے وہ جاتی رہتی ہے یہاں تک کہ کینسر جیسی مہلک بیماری بھی اس دُعا کی برکت سے ختم ہو جاتی ہے۔ روزانہ (۲۴۹۹) مرتبہ پڑھیں، دواؤں اور پانی پر دم کر دے، بعونہٖ تعالیٰ (۴۰) دنوں میں مریض شفایاب ہو جائے گا۔

(☆) اگر چاہے کہ کبھی کوئی مہلک بیماری قریب نہ آئے اور اگر آ گئی ہو تو اس سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے تو طلوع آفتاب اور غروب آفتاب کے بعد ایک گھنٹہ کے اندر اندر ایک ہزار مرتبہ **یَاسَلَامُ** پھر اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں ایک مرتبہ یہ دُعا پڑھ لیا کرے: **اَللّٰهُمَّ بِحُرْمَةِ خَمْسَةٍ وَسَادِسُهُمْ جِبْرَئِیْلُ وَهُمْ سَیِّدُنَا مُحَمَّدٌ وَّعَلِیٌّ وَفَاطِمَةُ وَالْحَسَنُ وَالْحُسَیْنُ اَنْ تَحْفَظَنِیْ مِنَ الْبَلَآءِ وَالْوَبَآءِ وَالْمَرَضِ وَالْبَلِیَّاتِ وَالْاٰفَاتِ فَاللّٰهُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ** (کتاب الدعوات۔ الشیخ عبدالواجد القادری)

**لاعلاج امراض :** یہ آیت مبارکہ اسم اعظم ہے۔ جو مریض لاعلاج

ہواور ڈاکٹرس اس کے علاج سے عاجز آئے ہوں' اس آیت مبارکہ کا (۲۱) دن تک برابر پڑھنا نہایت مجرب عمل ہے ان شآء اللہ بہت جلد مریض تندرست ہوگا ﴿اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ﴾ (النمل/۲۶) اللہ کے سوا کوئی سچا معبود نہیں' (وہ) عرشِ عظیم کا مالک ہے۔

**پتھری کا مرض** : معدہ یا گردہ میں جب پتھر کے ٹکڑے جمع ہو جائیں اور پتھری کا مرض اختیار کرلیں یا کسی شخص کا پیشاب رُک جائے تو یہ دُعا پڑھ کر دَم کرے اور پانی پر دَم کر کے مسلسل پلائے:

**رَبُّنَا اللّٰهُ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ تَقَدَّسَ اِسْمُكَ اَمْرُكَ فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ كَمَا رَحْمَتُكَ فِی السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَّحْمَتَكَ فِی الْاَرْضِ وَاغْفِرْ لَنَا حُوْبَتَنَا وَخَطَايَانَا ۚ اَنْتَ رَبُّ الطَّيِّبِيْنَ فَاَنْزِلْ شِفَآءً مِّنْ شِفَآئِكَ وَرَحْمَةً مِّنْ رَحْمَتِكَ عَلٰى هٰذَا الْوَجْعِ فَيَبْرَاُ** (ابوداؤد' نسائی) ہمارا رب اللہ ہے جس کی قدرتیں آسمان میں ہیں۔ تیرا نام پاک ہے' تیرا حکم آسمان وزمین میں جاری ہے' اے رب تیری رحمت



جیسی آسمان میں ہے ویسی ہی زمین میں بھی بھیج' ہمارے گناہوں اور خطاؤں کو معاف فرمادے۔ تو پاک لوگوں کا رب ہے۔ تو اپنے خزانہ شفاء میں سے ایک شفاء اور خزانہ رحمت میں سے ایک رحمت اس دَرد پر نازل فرمادے جس سے وہ اچھا ہوجائے۔

**گردے کے دَرد کے لئے** : جو شخص گردے کے درد میں مبتلا ہو' ان مبارک آیتوں کو زعفران اور مشک سے لکھ کر مریض کے گردے پر دَرد کی جگہ باندھنا نہایت مجرب اور مفید ہے ﴿**وَاَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ۚ وَّاَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُاللّٰهِ يَدْعُوْهُ كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا**﴾ (الجن/۱۹) اور یہ کہ (سب) مسجدیں اللہ ہی کی ہیں تو اللہ کے ساتھ کسی کی عبادت نہ کرو اور یہ کہ جب اللہ کا بندہ اس کی عبادت کرنے کھڑا ہوا تو (وہ اُن کے پاس اس کثرت سے جمع ہوئے کہ) قریب تھا وہ اُن پر آ پڑیں۔

☆ سورہ البلد ﴿**لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۚ وَاَنْتَ حِلٌّ بِهٰذَا الْبَلَدِ**......



آخر تک) کا گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھنا دَردِ گردہ اور مرگی والے کے لئے مفید ہے

**پاگل پن کا علاج:** پاگل اور دیوانے پر صبح شام تین تین مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر پھونکا جائے اور پانی پر دَم کر کے پلایا جائے۔

(☆) جس کی عقل ٹھکانے نہ ہو اور وہ پاگلوں جیسی حرکت کرتا ہو تو سورۃ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین دنوں صبح وشام پڑھ کر اُس شخص پر تھتکار (پھونک) دے بانہ تعالیٰ دیوانگی ٹھکانے لگ جائے گی۔ (ابوداؤد' نسائی)

**جنون کا علاج** : اگر کسی کو پاگل پن کے دَورے پڑتے ہوں' حالت جنونی ہو جاتی ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں روزانہ (۱۱) مرتبہ سورۃ فلق اور (۱۱) مرتبہ سورۃ ناس پڑھ کر مریض پر دَم کرے اور پانی پر دَم کر کے مریض کو پلائے ان شآء اللہ آرام ہو جائے گا۔

**ہارٹ اٹیک اور دِل کی کمزوری و دھڑکن کا عِلاج** : کسی کو اختلاجِ قلب کا مرض ہو تو یہ آیت اپنے دل کی جگہ پر اُنگلی سے لکھ لے یا لکھوالے ﴿**اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ ۚ اَلَا بِذِكْرِ**



**اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ**﴾ (الرعد/۲۸) وہ جو ایمان لائے اُن کے دل اللہ کی یاد سے چین پاتے۔ سن لو اللہ کی یاد ہی میں دِلوں کا چین ہے۔

اکثر لوگ اختلاجِ قلب کی وجہ سے پریشان رہتے ہیں' دل کی بیماریوں خصوصاً دھڑکن کے لئے اس آیت کو اپنا وظیفہ بنالیں' پانی پر دم کر کے پئیں۔

**دِل کا دَورہ اور دَمّہ** : دِل کو جانے والی خون کی رگوں میں رُکاوٹ آجانے سے دَورہ پڑتا ہے سانس کی نالیاں بند ہو جائیں تو سانس لینے میں تکلیف ہوتی ہے یہ دونوں بیماریاں چھاتی میں گھٹن سے پیدا ہوتی ہے قرآن مجید کی ان آیات مبارکہ کو صبح شام تین مرتبہ پڑھ کر مریض اپنے اُوپر پھونک لے تو ان بیماریوں سے نجات ہو جاتی ہے۔

﴿**قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ**﴾ (یونس/۵۷) تمہارے پاس رب کی طرف سے ہدایت کا سرچشمہ آیا ہے جو کہ شفاء ہر اس بیماری کے لئے جو سینوں میں ہے۔

﴿**وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّكَ يَضِيْقُ صَدْرُكَ بِمَا يَقُوْلُوْنَ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ**

**وَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَاْتِيَكَ الْيَقِيْنُ ﴾**
(الحجر/۹۷) اور بیشک ہمیں معلوم ہے کہ اُن کی باتوں سے تم دِل تنگ ہوتے ہو' تو اپنے رب کو سراہتے ہوئے اُس کی پاکی بولو اور سجدہ والوں میں ہو اور مرتے دم تک اپنے رب کی عبادت میں رہو۔ (کنز الایمان)

**دردِ قلب کے لئے :** اس آیت کو کثرت سے پڑھتے رہیں اور پانی پر دم کرکے پئیں' ان شآءاللہ دردِ قلب زائل ہوجائے گا **﴿وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ ﴾** (الاعراف/۴۳) اور نکال لیں گے ہم اُن کے سینوں سے جو کچھ اُن کے دِلوں میں رنجش تھی۔

**تقویتِ قلب :** اگر کسی کا دل بیماری یا کسی خوف کی وجہ سے بہت کمزور ہوگیا ہو' ذرا ذرا سی بات پر دہل جاتا ہو تو اُسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد (۱۱) مرتبہ **بسم اللہ الرحمن الرحیم** پڑھ کر اپنے قلب پر دم کرلیا کرے ان شآء اللہ دِل کو تقویت حاصل ہوگی' قلبی کمزوری جاتی رہے گی اور قلب استقامت حاصل کرے گا۔



**جگر کے امراض :** جگر کے ہر طرح کے امراض پتھری' درد' زخم یا جگر کی کمزوری کی صورت میں ایک سفید کاغذ پر باوضو حالت میں یہ لکھے
**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَاقُوَّةَ يَا مَنْ قَوِيُّ يَا مَنْ اَمَرَ بِاِذْنِ اللّٰهِ**
اس تعویذ کو لپیٹ کر اس پر (۲۱) مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر دم کرے اور مریض کو درد کے مقام پر باندھ دے ان شآءاللہ بہت جلد افاقہ ہوگا

**برائے فالج :** یہ اکثر نصف جسم پر ظاہر ہوتا ہے اور اس سے ایک جانب کا جسم بیکار ہوجاتا ہے۔ بائیں جانب کا بہت خطرناک ہوتا ہے۔ اس کے لئے اصلی شہد بہت مفید ہے غذا اور پانی کی جگہ اسی کو کھلایا اور پلایا جائے۔ شربت بنا کر پلانا اور اسی کو چٹانا بہت مجرب ہے۔

(☆) فالج کے مریض کے لئے سورۂ فاتحہ اکسیر کی حیثیت رکھتی ہے۔ کلونجی یا زیتون کے تیل پر (۷۰) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرے' ہر روز اس تیل کی مالش کرے ان شآء اللہ چند دنوں میں افاقہ ہوگا اور شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔ (☆) فالج میں انسانی جسم کا کچھ حصہ بیکار ہوکر



کام کرنا چھوڑ دیتا ہے یعنی مردہ ہوجاتا ہے اس بیکار حصے کو دوبارہ زندہ کرکے اُسے اصل کی طرح کر دینا اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے لہٰذا جو شخص فالج کا مریض ہو اُسے چاہئے کہ طبی علاج کرنے کے ساتھ **يَاحَيُّ** کا بہت زیادہ وِرد کرے' ان شآءاللہ صحت یاب ہوجائے گا اور پہلے کی طرح صحت بحال ہوجائے گی **' يَاحَيُّ حِيْنَ لَاحَيَّ فِيْ دَيْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَآئِهٖ يَاحَيُّ '** (اے ہمیشہ زندہ رہنے والے! تیری بادشاہت میں تیرے سوا کوئی زندہ اور باقی رہنے والا نہیں' اے زندہ!)

(☆) فالج میں چونکہ جسم کا اہم حصہ متاثر ہوکر بیکار ہوجاتا ہے اور اُسے نئے وجود کی ضرورت ہوتی ہے۔ علاج کرنے کے ساتھ **يَابَارِئُ** کثرت سے پڑھتے رہنے سے آدمی بالکل درست ہوجاتا ہے۔ اس کے ساتھ چند آدمی مل کر (۴۱۰۰۰) مرتبہ **يَااَللّٰهُ يَابَارِئُ** پڑھ کر تیل دم کرکے فالج زدہ کو مالش کے لئے دیں ان شاءاللہ مالش کرنے سے خاصا فائدہ ہوگا۔

(☆) جو شخص **يَااَللّٰهُ يَااَوَّلُ** نمازوں کے بعد پڑھنے کا معمول بنالے تو وہ اعصابی بیماریوں (ورمِ دماغ' رعشہ' فالج اور لقوہ) سے محفوظ رہے گا۔



**لقوہ :** ایک موذی مرض ہے رگوں میں خشکی کی وجہ سے خون کا دوران کم ہوجاتا ہے جس سے ایک جبڑہ کھنچ جاتا ہے اور منہ ٹیڑھا ہوجاتا ہے

(☆) لقوہ و فالج کے مریض کو سورۂ زلزال لوہے کے برتن پر لکھ کر دھو کر پلائیں۔ سورۂ زلزال لوہے کے برتن پر لکھ کر دیں کہ مریض اس کو دیکھے ان شآءاللہ صحت ہوگی۔ یہ عمل بہت مفید و مجرب ہے۔

**بیہوشی کے لئے :** جو شخص بے ہوش ہوگیا ہو' اُس کے ہوش میں لانے کے لئے سات مرتبہ مع **بسم اللہ الرحمن الرحیم** ان آیتوں کو پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کے منہ پر آہستہ آہستہ چھینٹا دینا نہایت مفید ہے
**﴿فَغَشّٰىهَا مَا غَشّٰى ۚ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكَ تَتَمَارٰى ۚ هٰذَا نَذِيْرٌ مِّنَ النُّذُرِ الْاُوْلٰى ۚ اَزِفَتِ الْاٰزِفَةُ ۚ لَيْسَ لَهَا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ كَاشِفَةٌ ۚ اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ ۚ وَتَضْحَكُوْنَ وَ تَبْكُوْنَ ۚ وَاَنْتُمْ سٰمِدُوْنَ﴾**
(النجم/۶۲) تو اُن کو ڈھانپ لیا (پتھروں کی اس بارش نے) جس نے ڈھانپ لیا' تو اے (سننے والے) تو اپنے رب کی کونسی نعمتوں میں شک کرتا رہے گا یہ ایک ڈرسنانے والے ہیں' پہلے ڈرسنانے والوں میں سے۔ قریب آنے والی گھڑی

قریب آ چکی۔ اللہ کے سوا اسے کوئی ٹالنے والا نہیں۔ تو کیا تم اس کلام سے تعجب کرتے ہو؟ اور تم ہنستے ہو اور روتے نہیں۔ اور تم کھیل میں پڑے ہوئے ہو۔

**شدتِ مرض میں بیہوشی کا علاج :**

اگر کوئی شدت مرض کی وجہ سے بیہوش ہو گیا ہے تو اُس کے سر ہانے **يَاشَهِيْدُ يَااَللّٰهُ** ، (۱۰۰) مرتبہ پڑھیں اور پانی دَم کر کے اُس پر چھینٹے لگائیں ان شآء اللہ مریض ہوش میں آ جائے گا۔

(☆) اگر کوئی مریض بیہوش ہو گیا ہو تو اُس کے سر ہانے بیٹھ کر (۱۰۰) مرتبہ **يَا رَحْمٰنُ يَاسَلَامُ** پڑھیں تو اللہ تعالیٰ اپنی حکمت سے اُسے ہوش میں لے آئے گا۔

**علاج یرقان (پیلیا):** یرقان، جگر کی خرابی کی وجہ سے ہوتا ہے۔ جگر ہمارے جسم کا ایک اہم حصہ ہے۔ یرقان ہونے کی صورت میں ایک تو اس کا طبی علاج کروائیں اور اس کے ساتھ یرقان کے مریض کو (۱۱) روز تک (۱۰۰) مرتبہ **يَامُحْيِيُ** پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔



(☆) جب کسی کو یرقان ہو جائے تو **هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ** سات روز تک (۴۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر پانی دم کر کے پلائیں ان شآء اللہ یرقان سے شفایابی کا کوئی ذریعہ بن جائے اور جو طبی علاج بھی کریں گے اُس میں اللہ تعالیٰ تاثیر پیدا کر دے گا۔

(☆) یرقان والے مریض کو تین دن تک (۱۰۰) مرتبہ روزانہ پانی پر دم کر کے پلانا نہایت مفید ہے ﴿**يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ**﴾ (الحشر/۲۴) اللہ کے لئے پاکی بیان کرتی ہیں وہ سب چیزیں جو آسمانوں میں اور زمینوں میں ہیں اور وہی ہے نہایت غلبے والا، بڑی حکمت والا۔

**وبائی امراض کے لئے :** اگر شہر میں طاعون، ہیضہ یا وبائی بخار یا کسی اور عالمگیر وَبا کی شہرت ہو تو اس آیت کا مکان کے دروازے پر لکھ کر لگانا نہایت مفید ہے ان شآء اللہ اس مکان میں وَبا ہرگز داخل نہ ہوگی ﴿**مَنْ يُّصْرَفْ عَنْهُ يَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمَهٗ ۚ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ ۚ**



**وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ۚ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ**﴾ (الانعام/۱۷) (روزِ قیامت) اس دن جس سے عذاب پھیر دیا جائے تو بیشک اللہ نے اس پر بڑا رحم فرمایا، اور یہی روشن کامیابی ہے اور (اے مخاطب) اگر اللہ تجھے کوئی تکلیف پہنچائے تو اس کے سوا اُسے کوئی دُور کرنے والا نہیں اور اگر وہ تجھے کوئی بھلائی پہنچائے تو وہ جو چاہے اس پر قادر ہے۔

**تِلّی بڑھ جانا :** ﴿**ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ**﴾ (البقرہ/۱۷۸) یہ تمہارے رب کی طرف سے سہولت اور رحمت ہے۔

یہ آیت مع **بسم اللہ الرحمن الرحیم** لکھ کر تلی کی جگہ باندھیں ان شآء اللہ فائدہ ہوگا۔ ملیریا (باری کا بخار) میں بھی اس آیت کا پڑھنا مفید ہے۔

**ناف ٹل جانا :** ﴿**اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۚ وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ ۚ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا**﴾ (فاطر/۴۱) بیشک اللہ آسمانوں اور زمینوں کو روکتا ہے کہ وہ اپنی



جگہ سے (نہ) ہٹیں اور اگر وہ ہٹ جائیں تو اللہ کے سوا انہیں کوئی نہ روک سکے۔ بیشک وہ بڑے علم والا بہت بخشنے والا ہے۔ (البیان)

یہ آیت مع ﴿**بسم اللہ الرحمن الرحیم**﴾ لکھ کر ناف کی جگہ باندھیں۔ ان شآء اللہ ناف اپنی جگہ آ جائے گی اور اگر بندھا رہنے دیں تو پھر نہ ٹلے گی۔

☆ جس کسی کی ناف ٹل گئی ہو اس آیت کو لکھ کر ناف پر باندھے ان شآء اللہ صحت ہو جائے گی ﴿**ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ**﴾ (البقرہ/۱۷۸) یہ تمہارے رب کی طرف سے سہولت اور رحمت ہے۔

**زہر اور مرگی کا علاج :** حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضور ﷺ نے فرمایا: سورۂ فاتحہ ہر زہر کا علاج ہے کسی صحابی کا ایک مرگی زدہ شخص کے پاس سے گذر ہوا، انہوں نے اس کے کان میں سورۂ فاتحہ پڑھ دی، بس وہ شفاء یاب ہو گیا۔

(☆) مرگی کے مرض میں مبتلا مریض پر (۴۰) یوم تک بلا ناغہ یقین کامل کے ساتھ باوضو حالت میں (۲۱) مرتبہ **بسم اللہ الرحمن الرحیم** پڑھ کر دَم کرے ان شآء اللہ افاقہ ہو جائے گا۔

(☆) سورۂ واللیل مرگی والے پر پڑھ کر دم کریں۔

**دفع زہر :** اگر کسی کو زہریلا جانور کاٹے تو جہاں پر کاٹا ہو اس کے گرد انگلی گھماتا ہوا ایک سانس میں سات بار پڑھ کر دم کرے ان شآء اللہ صحت ہوگی ﴿وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ﴾ (الشعراء/۱۳۰) اور جب تم نے کسی کو پکڑا (گرفت میں لیا) تو بے دردوں کی طرح (سخت جابر بن کر) پکڑا۔

**بچوں کے سوکھے کا علاج :** بچوں کی مرض سوکھے میں **یَاقَھَّارُ** کا وِرد بہت بہتر ہے۔ کچھ تیل لے کر اس پر ایک ہزار مرتبہ **یَاقَھَّار** پڑھ کر دم کر کے مالش کریں ان شاء اللہ دُبلا پن ختم ہو کر بچہ تندرست ہو جائے گا۔

**پیٹ کا دَرد :** ﴿لَافِیْهَا غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا یُنْزِفُوْنَ﴾ (الصّٰفّٰت/۴۷) نہ اُس میں دورانِ سر ہوگا اور نہ وہ اس سے بہکیں گے۔ (نہ اُس میں نشہ اور نہ اُس سے اُن کا سر پھرے گا) یہ آیت پانی پر تین مرتبہ پڑھ کر پلائیں یا لکھ کر پیٹ پر باندھیں' ان شآء اللہ پیٹ کا دَرد جاتا رہے گا۔



☆ پیٹ کے دَرد کے لئے کسی شربت یا پانی پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلانا دَرد کو زائل کرتا ہے ﴿اَللّٰهُ لَآاِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ﴾ (ال عمران/۲) اللہ کے سوا کوئی سچا معبود نہیں' (خود) زندہ سب کو قائم رکھنے والا۔

**مایوس مریضوں کا علاج :**

ایسے مایوس مریض جو بیماری میں طویل عرصہ مبتلا رہنے سے تنگ آ چکے ہوں ایسے مریض اسے ہر وقت پڑھیں۔ بیٹھتے اُٹھتے چلتے پھرتے **یَامُؤَخِّرُ** کا وِرد دِل میں کریں ان شآء اللہ' اللہ تعالیٰ اُن سے بیماری دُور کرنے کا سبب پیدا کر دے گا اور اُن کا انجام بخیر ہو جائے گا۔

**بیماری سے شفا کا عمل :** **یَارَحْمٰنُ** کے ذکر میں اللہ تعالیٰ نے شفا بھی رکھی ہے کیونکہ بیماری سے شفا ہمیشہ اللہ تعالیٰ کی رحمت کی بدولت ہی حاصل ہوتی ہے۔ جو شخص **یَااَللّٰهُ یَارَحْمٰنُ** نماز فجر کے بعد روزانہ (۱۰۰) مرتبہ پڑھے وہ تندرست و توانا رہے گا۔

اگر کسی بیمار کو **یَااَللّٰهُ یَارَحْمٰنُ** (۵) دن کے اندر (۴۱۰۰۰) مرتبہ



پڑھ کر پانی دم کر کے پلائیں ان شاء اللہ' اللہ تعالیٰ صحت یاب کر دے گا۔

**ہر مرض کی کلی شفا :** **یَاسَلَامُ** شفائے امراض کے لئے بہت مؤثر ہے لہذا اگر کسی مریض کو مرض کی شدت تنگ کر رہی ہو تو اُسے **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** کے ساتھ تین ہزار مرتبہ پڑھ کر دوا دَم کر کے دیں اور تین دن تک اسی طرح پڑھائی کر کے دَم شدہ دوا دیں ان شاء اللہ بفضل اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہوگا۔ ایک اور طریقہ یہ ہے کہ مریض کے سرہانے بیٹھ کر **یَاسَلَامُ یَااَللّٰهُ** کثرت سے پڑھیں تسبیح مریض کے سر سے چھوتی رہے اس طرح تین دن تک یہ عمل کریں ان شاء اللہ مریض کو شفاء حاصل ہوگی۔

مریض کے سر پر ہاتھ رکھ کر ایک سو مرتبہ **یَاسَلَامُ** پڑھ کر دم کیا جائے تو بہت جلد شفائے کامل حاصل ہوگا۔

**ہر بیماری کے لئے آیاتِ شفاء:** ان آیاتِ مبارکہ کو چینی کی طشتری پر لکھ کر یا پانی پر دَم کر کے مریض کو پلائیں۔ بہت ہی تاثیر کی چیز ہے۔



﴿وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ﴾ (الشعراء/۸۰) اور جب مجھے بیماری لاحق ہو تو وہی مجھے شفا عطا فرماتا ہے۔

﴿وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ﴾ (بنی اسرائیل/۸۲) اور قرآن میں ہم وہ چیز نازل فرماتے ہیں جو رحمت اور شفا ہے ایمان والوں کے لئے۔

﴿فِیْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ﴾ (النحل/۶۹) جس میں لوگوں کے لئے شفاء ہے

﴿وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ﴾ (یونس/۵۷) اور شفاء ہر اس بیماری کے لئے جو سینوں میں ہے۔

﴿وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ﴾ (التوبہ/۱۴) اور راحت پہنچائے گا مومنوں کے سینوں کو۔

﴿قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًی وَّشِفَآءٌ﴾ (حٰم/۴۴) آپ فرما دیجئے وہ ایمان والوں کے لئے ہدایت اور شفا ہے۔

**دُرودُ تُنجینا** : دُرود تنجینا سے مُراد وہ دُرود شریف ہے جسے پڑھنے سے ہر مشکل اور مہم سے نجات ملتی ہے۔ غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک شخص نہایت مشکل میں گرفتار ہو گیا' اس نے وضو کر کے معطر ہو کر یہ دُرود پاک پڑھنا شروع کیا تو مشکل حل ہو گئی۔ اس دُرودِ پاک کو جو شخص ادب و احترام سے قبلہ رُو ہو کر ہر روز تین سو بار پڑھے گا اللہ کے فضل سے اس کی سخت سے سخت مشکل حل ہو جائے گی۔

اس دُرودِ پاک کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ جو شخص بیماری سے تنگ آ کر طبیبوں اور ڈاکٹروں سے مایوس ہو گیا ہو' اُسے چاہیے کہ اس دُرودِ پاک کو کثرت سے پڑھے ان شآءاللہ بیماری کی تکلیف سے نجات ملے گی۔

بسم الله الرحمن الرحيم

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرٰتِ**



**فِی الْحَیَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ مُجِیْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ وَیَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَیَاکَافِی الْمُھِمَّاتِ وَیَادَافِعَ الْبَلِیَّاتِ وَیَاحَلَّ الْمُشْکِلَاتِ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ یَآاِلٰھِیْٓ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ؕ** اللہ تعالیٰ ہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اور اُن کی آل پر ایسی رحمت و برکت نازل فرما جس سے ہمیں تمام ڈر خوف اور آفتوں سے نجات ہو جائے اور جس کی برکت سے ہماری تمام حاجتیں روا ہو جائیں اور جس کی بدولت ہم تمام گناہوں سے پاک و صاف ہو جائیں اور جس کے وسیلہ سے ہم تیری بارگاہ میں اعلیٰ درجوں پر متمکن اور جس کے ذریعے ہم زندگانی کی تمام نیکیوں اور مرنے کے بعد کی تمام اچھائیوں سے بدرجہ غایت فائدہ حاصل کریں' خدائے پاک تحقیق تو ہماری دُعاؤں کو قبول فرمانے والا ہے اور ہمارے درجات کو بلند کرنے والا اور ہماری حاجتوں کو بَر لانے والا اور ہماری بلاؤں کو رفع کرنے والا اور ہماری سخت مشکلات کو حل کرنے والا' میری فریاد کو پہنچے اور اُسے اپنے حضور تک رسائی دے' میری عرض قبول فرما' الٰہی تحقیق تو ہی ہر چیز پر قادر ہے۔



# دُرود تاج

دُرود تاج بے پناہ فیوض و برکات کا منبع ہے۔ برائے ہر مقصود و مطلوب بعد نصف شب باوضو چالیس مرتبہ پڑھے ان شآءاللہ مقصد میں کامیابی ہو گی اور مُراد بر آئے گی۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ دَافِعِ الْبَلَآءِ وَالْوَبَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ اِسْمُہٗ مَکْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِی اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ سَیِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ جِسْمُہٗ مُقَدَّسٌ مُعَطَّرٌ مُّطَھَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِی الْبَیْتِ وَالْحَرَمِ شَمْسِ الضُّحٰی بَدْرِ الدُّجٰی صَدْرِ الْعُلٰی نُوْرِ الْھُدٰی کَھْفِ الْوَرٰی مِصْبَاحِ الظُّلَمِ جَمِیْلِ الشِّیَمِ شَفِیْعِ الْاُمَمِ ؕ صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاللّٰہُ عَاصِمُہٗ وَجِبْرِیْلُ خَادِمُہٗ وَالْبُرَاقُ مَرْکَبُہٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُہٗ وَسِدْرَۃُ الْمُنْتَھٰی مَقَامُہٗ وَقَابَ قَوْسَیْنِ مَطْلُوْبُہٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُہٗ وَالْمَقْصُوْدُ**



**مَوْجُوْدُہٗ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ ؕ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ ؕ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ ؕ اَنِیْسِ الْغَرِیْبِیْنَ ؕ رَحْمَۃٍ لِّلْعٰلَمِیْنَ ؕ رَاحَۃِ الْعَاشِقِیْنَ ؕ مُرَادِ الْمُشْتَاقِیْنَ ؕ شَمْسِ الْعَارِفِیْنَ ؕ سِرَاجِ السَّالِکِیْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِیْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاکِیْنِ سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ ؕ نَبِیِّ الْحَرَمَیْنِ ؕ اِمَامِ الْقِبْلَتَیْنِ ؕ وَسِیْلَتِنَا فِی الدَّارَیْنِ ؕ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَیْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَیْنِ وَالْمَغْرِبَیْنِ ؕ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ مَوْلَانَا وَمَوْلَی الثَّقَلَیْنِ ؕ اَبِی الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ ابْنِ عَبْدِاللّٰہِ نُوْرٍ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰہِ ؕ یٰٓاَیُّھَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِہٖ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ؕ**

**اللهم صل علٰى سيدنا محمد وعلٰى آل سيدنا محمد كما تحب وترضى بان تصلى عليه**

**صَلِّ عَلٰی نَبِیِّنَا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ**
**صَلِّ عَلٰی شَفِیْعِنَا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ**